## راگ تصنیف منشی کنور سین صاحب عزیز

مھارے مادھو جی مھاراج راج چھب ٹک دکھلادو جی ٹیک

تیرے برہ مین سن میرے پیارے پران ہوے اب تن سے نیارے اب تم
آؤ پاس ہمارے من کا باگ کھلادو جی — مھارے مادھو جی

انترہ — تم بن سونی ہنکی نگریا تم راجہ ہو من کے رسیا چھب تیری میری من بسیا
یا نگری کو بسادو جی — مھارے جی مھاراج

انترہ — رین چاندنی کھلے ہے تارے تم ہو من دلدار ہمارے دیکھین ہم
جوبن کو تمہارے بنسی کی ہٹک سنادو جی — مھارے مادھو جی

انترہ — برج کی سکھیا سبھی سیانی تیری برہ مین بھئین دوانی ڈھونڈین بن بن ہو کے
نمانی سیام پھر آکے نہادو جی — مھارے مادھو جی

انترہ — کنور تمہارا داس کہاوے چرن کنول مین سیس نواوے بار بار یون عرج
سناوے میرے کام بنادو جی — مھارے مادھو جی مھاراج

## راگ دیگر

### ٹھیک

چیر ہمارے ہمکو دیجے مت کیجے کھسیانا — دودھ دہی چوری کہاوے انبو چھوڑ چرانا
کرپا کرواب کانہا — مین جمنا مین نہاے رہی تھی کون راہ سے آنا — گھر جانے مین
دیر لگی گی سب نل دین گی طعنہ — کرپا کرواب کانہا — کومل انگ ہمرا تھر تھر کانپے
تو تو آپ سیانا — بستر ہمارے ہمکو دیجے ہے مجھکو گھر جانا — کرپا کرواب
انترہ — مین دائی تیری ہون — نند نند یون تو میرے من مانا — کرپا کرواب



ات نیاے مجھے شور کرین گے تو تو آپ ہے دانا — ٹھاکر تیری منت کہاؤن
کیا تجھکو سکھانا — اجی کرپا کرواب کانہا — انترہ — تن من دھن تجھپر مین
واروں انبو چھوڑ کنہیا — کر جوڑون مین سیس نواؤن دے میرے
میرے پٹ کانہا — کنور کا بس تیرے چرنون مین نہین مجھے اور ٹھکانا
اجی کرپا کرواب کانھا

## راگ دیگر

کوئی کہتا ہے یا رحمان کوئی کہتا ہے گردھاری — غرض کہ گلشن ہستی مین تو نے
خوب گلکاری — ٹیک — انترہ — پیا جو عشق کا پیالہ کہ لالہ ہو کے
متوالا جگر پر داغ کھا بیٹھا لگی تیری جو چھب پیاری — کوئی کہتا ہے یا رحمان
انترہ — تیری صورت کو جب دیکھا ہوا حیران آئنہ — تیری ہر تار کاکل مین
ہے سنبل کو گرفتاری — کوئی کہتا ہے یا رحمان — انترہ — بنایا ایک سا
نقشہ جو دیکھا بزم ہستی مین — کبھی تو روز روشن ہے کبھی ہے رات اندھیاری
انترہ — یہ گلشن جو ہے ہستی کا بلندی اور پستی کا چمن ہے خود پرستی کا
یان لازم ہے ہشیاری — کوئی کہتا ہے یا رحمان — انترہ — کوئی گل کی
طرح خندان کوئی بلبل صفت نالان — جھلکتا ہے یان سب مین تیرا رنگ
طرحداری ❊ انترہ — کسی پر ہے کوئی مائل کوئی ابرو کا ہے گھائل — کوئی کرتا
ہے یان ہر دم کسی کی ناز برداری — کوئی کہتا ہے یا رحمان کوئی ❊
انترہ — عزیز ہون مین سرن آیا تیرے چرنون مین چت لایا — کوئی منکو
میرے بھایا میرے ست عرج گردھاری — کوئی کہتا ہے یا رحمان

## راگ

اودھو کہان رہے برجباسی ہین اُنکی ہون واسی ٹیک

انترہ - کب آوین یہ کھبر سناؤ مت کرنا تم ہانسی - اب مجکو کوئی جتن بتاؤ پھونچون شیام کے پاسی - اودھو کہان رہے برجباسی

انترہ - پران ناتھ متھرا کو سدہارے ہین ہون اوپہی جاسی - ہے کوئی ایسا جتن بتاؤ پہچون شیام کے پاسی - اودھو کہان رہے برجباسی

انترہ - تن ہین پران چین نہین پاوین نس دن رہون اوداسی - پران ناتھ جیسے ہوئے نیارے ہون درشن کی پیاسی - اودھو کہان رہے

انترہ - کر جوڑون اور سیس نواون سنو شیام انباسی - کنور پہ کرپا کیجے سوامی تم گھٹ گھٹ کے باسی - اودھو کہان رہے برجباسی

## راگ دیگر

اودھو شیام بنے بے پیر - کیا کیجے تدبیر - ٹیک

انترہ - جب سے گئے ہمری سدہ نہین لینی لگا جگر ہین تیر - اب ہے ہمرے منکو مرجھا ہے سر پیر - اودھو شیام بنے بے پیر

انترہ - سپنے ہین بھی نظر نہ آوین ڈھرے نین سے نیر - کنور پر یت ہین ہن جو لاوے ہو جاوے اکسیر - اودھو شیام بنے بے پیر

## راگ دیگر

اودھو ایسی ہر سون کھیو جائے ہو جائے اودھو - ٹیک

انترہ - بندرابن آؤ انند لالا ہو رکٹ کانون ہین بالا اور گلی موتی کی مالا ہے چھپ



دکھلا دو ہو - اودھو ایسی ہر سون کھیو جائے ہو جائے اودھو

انترہ - جیسے تم بنی یہ سنائی برج بنتا سب بدہ گنوائی لاج اپنی سب تیاگ کے دینی رہی اوداسی چھائے ہو - اودھو ایسی ہر سون کھیو

انترہ - راس بداس سبھی بنیے اور برج کو سکھ نت دینی سب سکھیان سکھ اپنا بنا گیو دہیان تمہین سے لائے ہو - اودھو ایسی ہر سون

انترہ - بندرابن انند بھول ہین نہین لوگ کے تن کے من ہین سوہی اب برہ ہین سو کھن لاگو کنج ہین یہ چھپائے ہو - اودھو ایسی ہر سون

انترہ - اندر کوپ کیو برج پر نکھ اوپر دہار اگر در - تمنے گرب جو اس کا ڈہا گرد ہارے کہلائے ہو - اودھو ایسی ہر سون

انترہ - نانون تمہارا کنو کنھیا ہو تم سری بلرام کے بھیا اور شیام بنسی کے بجیا بنسی پھر بجائے ہو - اودھو ایسی ہر سون

انترہ - کنور - تمہارا داس کہاوے سیس اپنا چرنون ہین نواوے داس پے کرپا کیجے سوامی درشن دو اب آئے ہو - اودھو ایسی ہر سون

## راگ دیگر

جوبن دکھاوے پیارے - ٹیک

انترہ - ایک ایک پلین بیکل رہتی تو نہین پاس ہمارے - جو تم آؤ چھب دکھلاؤ جاگین بھاگ ہمارے - صورت دکھلاوے پیارے انترہ - تو جا من باتھ براجا - ہم تابع ہین تمہارے ساون کیسی جھڑی لگاوین نس دن نین ہمارے - جوبن دکھا دی پیارا انترہ - بار بار ہی یہ بناؤن اب مت ہو نیارے - کنور کی چھانس ون کیجے ہین من ہے ہن پیارے - صورت دکھاوے پیارے

## راگ دیس

کر جوڑون اور سیس نواوٗن سنئی نند کنوار ٹیک

انترہ - تم مالک سنسار کے داتا مین ہون تیبیدار - مین سیوک آوٗمین تمہارا

تم پورن اوتار :: کر جوڑون اور سیس نواوٗن

انترہ - نند کہے لال برج کے پیارے جسمت کے دلدار - توہی سہائے برجکے سوامین

تو مالک سنسار - انترہ - لوگ اور پرلوگ کے راجا تو سب کا کرتار ::

تو پیدا کرے اور تو پالے پھر توئی ڈالے مار - تیرا بھید بید نہیں پاوین ہا تیری اپار

انترہ - تیرا دہیان مین جو لاوے من کے جا ان ہر - من اُس کا

درپن بن جاوے دیکھے باغ بہار - انترہ - تیرا نام جپے جو سو دنیا مین زنار

اوا گون سے چھوٹے وہی ہو سو سا گر پار - تیرے جوبن کی من

موہن ہے دنیا مین بہار - آنکھون مین ہے جوت کہان ہے جو دیکھین وید ار

چرن کنول کا کنور آسرا کہے نند کنوار - کر جوڑون اور سیس نواوٗن

## راگ دیگر

بندرابن انند بهون مین رس چوگو بند ٹیک

انترہ - گاوین راگ تہان سکھیان ساری ہو رہا ایک انند - بندرابن آنند

انترہ - ناچین برج کی سکھیان ساری اور ناچین گوبند - بندرابن آنند

انترہ - رین چاندنی کیہا ہے تارے بہون کی وہ سوگند - بندرابن آنند

انترہ - ناچین سب اور تال بجاوین ناچت آپ کمند - بندرابن آنند

انترہ - کبھی کا گھونگھٹ نکھ سے کھولین آپ سری گوبند - بندرابن آنند

کسی کو اپنے انگ لپٹاوین پورن پرمانند - بندرابن انند بهون مین ::

انترہ - کنور تمہارا سیوک سوامین رکھے نت انند - بندرابن انند

## راگ دیگر

جوبن تیرا پیارا جوبن تیرا پیارا لائے تن مین پران

انترہ - ہم کی سکھیان یون کہین بتیان تم پرانون کے پران - تم پیارے

جب سے رہے پیارے ہم تجھے ان گمان - جوبن تیرا پیارا

انترہ - تم بن من نے کل نہین پائی بھول گئی اوسان - ڈہونڈہ پھری

بندرابن سارا ڈہونڈ ملک جہان - جوبن تیرا پیارا

انترہ - تیری چھپ پیارے من بسیا جیسے تن مین پران سیس نواوین

سب نہین پیارے دہرتے کیا آسمان - جوبن تیرا پیارا

انترہ - کنور کے سوامین انتر جامی مین تم پر قربان

جوبن تیرا پیارا تن مین لائے پران

## راگ دیگر

آج سری بندرابن مایئن راس رچو گوپال :: ٹیک

انترہ - ناچین سب مرونگ چھانجھ ڈف اور ناچین کرتال - ناچین

برج کی سکھیان ساری اور ناچین نند لال - آج سری بندرابن

انترہ - سب مل ناچین منگل گاوین میٹھی بول سبھال مین سنار یون

شبد سناوین جے جے گوپال - آج سری بندرابن مایئن

انترہ - کہے مرچنگ پریم رس بانی مرلی کرے بیحال - راس رچو گوپال

رہبھا وک سب کرین تو جیا و روپ جوبن دہن ہال - آج سری بندرابن

انترہ - کومل انگ کنگن سون چمکین جو بھولونکی ڈال - آج سری بندرابن

انترہ - بڑے نخاپ طباون کی اوپرین جھینی کرنال - آج سری بندرابن

انترہ - چاند جھومر کے منکو موہین برج بنتال کے بہال - آج سری بندرابن

انترہ - سکھیان ناچین کرپل کہائین پانو گھنگرو ڈال - آج سری بندرابن

انترہ - سب سکھیون کے سنگ ہین ناچین بنا ناتھ ڈیال - آج سری بندرابن

انترہ - ہو رنکٹ بمبر سوہے گل پھلون کی ہال - آج سری بندرابن

انترہ - سر ہین کے ہین کو ہین سری جسمت کے لال - آج سری بندرابن

انترہ - کنور بھجو تم ارم بار اہین وے دین دیال

آج سری بندرابن ماہین راس رچو گوپال

## راگ سورٹھ

رہو سدا میرے من ماہین پیارے نند کنوار ٹیک

انترہ - بسو نین انتر جا ہین من کے جانن ہار - تم سگدا ہو سب لایک تیرا روپ اپار

رہو سدا میرے من میں پیارے

انترہ - تین لوگ ہین شیام تمہاری ہو رہی جے جے کار - کرپا کیجیے عرج سن لیجیے من مین کرکے بچار -

رہو سدا میرے من ہین پیارے

انترہ - بندرابن ہین گون بکھیجے تہرا ہت یک تار - نند کے لالا جگت کی پیارے تم برج کے سردار -

رہو سدا میرے من ہین پیارے

انترہ - تم بر جبا سے ہوا نباسی بیدنا پاوین پار -

سُراور اسُر



سبھی تمہین دہادین دہاوین سب نر نار رہو سدا میرے

انترہ - سنکا وک تیرا پار پاوین تو کرے سنسار - نند لا جگت کے پرت پالا مایا ایرم پار - رہو سدا میرے من ماہین

انترہ - کنور آپ کے چرن کا سیوک تم پورن اوتار

رہو سدا میرے من ماہین پیارے

## راگ سورٹھ

آج پوری دوار کے ماہین گاوین منگل چار

انترہ - کوئی گاوے کوئی تال بجاوے بجرہے ہین ستار کرت نرت اپچھرا سیانی نوپر کی جھنکار -

آج پوری دوار کے ماہین

انترہ - چندبدن مرگ لوچن نارین گاوین راگ سنبھال - امرت مول منوہر بانی ہو رہے جے جے کار

آج پوری دوارا کے مائین

انترہ - گاوین راگ مدہر مردبانی سب ملکے نر نار - تو دانی کمن مہارانی تیری جوت اپار - آج پوری دوارا کے

انترہ - تین لوگ ہین تیری ماتا ہو رہی جے جے کار - بڑے نخاپ طبلون کے اوپر نوبت کی جھنکار -

آج پوری دوارا کے مائین

انترہ - کنور یہ رچھا کیجیے سوامی ہر کہ ... - آج پوری

## بسنت بہار

مدہ ماتی کویلیا ڈار ڈار - مورے انگنا بین بولت بار بار

انترہ - برہن کے بدن پر دن جور رتا پروئی ماری کرت شور - بین

تاپ تاپ گرت بھور - موری ورگند بھی جل دار دار - مدہ ماتی کویلیا

مورے انگنا بین بولت بار بار

## لا تصنیف منشی کنور سین صاحب تخلص عزیز

جھولا کن ڈالو تال کنارے - ٹیک

رم جھم رم جھم میہا برسے جھکرہے بادر کارے - جھولا کن ڈارو تال

انترہ - رادہے جھولین کرشن جھلاوین ہوری بجت کارے - جھولا -

انترہ - گاوین راگ سری رادہے رانی اور من موہن پیارے - جھولا کن ڈارو

انترہ - نبسی بول مدہر سجہاوے تال مردنگ نیارے - جھولا کن ڈارو

انترہ - داؤر اور پپیہا بولے بن بین مور جھنکاوے - جھولا کن ڈارو

انترہ - ندیان جاری اور پھلواری چھوٹ رہے سب پھوارے - جھولا کن ڈارو

انترہ - کوبل پریت کی ریت سے آگے توئی سیام پکارے - جھولا کن ڈارو

انترہ - برج بنتا اور سری نندلالا جیسے چاند اور تارے - جھولا کن ڈارو

انترہ - جھولا جھلالین سکھیاں ساری اور جراج پیارے - جھولا کن ڈارو

انترہ - مور مکٹ پیتمبر سوہے گہنے نیارے نیارے - جھولا کن ڈارو

انترہ - تیرے روپ انوپ کی پیاری ہین سب بین جھلکارے - جھولا کن ڈارو

انترہ - کنور یہ کرپا کیجے سوامین ہین ہم داس تمہارے - جھولا کن ڈارو

## ملار دیگر

روپ تیرا موہے من میرا - تو تن بین میری جان - ٹیک

انترہ - چھب تیری پیاری کرشن جی ہے پرانون کی پران - روپ تیرا

انترہ - مور مکٹ پیتا بر ہر لینے اوسان - روپ تیرا موہے

انترہ - جوبن پر تیرے شیام جی ہے قربان جہان - روپ تیرا

انترہ - آنکھ رسیلی تیری مدہ بھری بھون تیری ہے کمان - روپ تیرا

انترہ - کنور ہے سیوک تیرا کرشن جی چرن تیرے ہر آن - روپ تیرا

## ملار دیگر

روپ نے تیرے میرا من موہا - من موہا مہاراج

انترہ - من مانا بالا جوبنا چھب دکھلادو آج - روپ نے تیرے

انترہ - چندر بدن کومل گات تم میرے سر کے تاج - روپ نے تیرے

انترہ - کندن پور پھونچو سیامین جے آپ گریب نواج - روپ نے تیرے

انترہ - مور مکٹ پیتامبر تم راجا مہاراج - روپ نے تیرے

انترہ - بان لگا کاری عشق کا لگ گیا دل بیچ آج - روپ نے تیرے

انترہ - دیکھوں بین سیان تیرا جوبنا چھب بہاری مہاراج - روپ نے تیرے

انترہ - میرے عج سوامین اب سنتوش لو سری برجراج - روپ نے تیرے

انترہ - کندن پور پیاری ہیگ آرکھ رکن کی لاج - روپ نے تیرے

انترہ - کندن پور سوامین اب چلو رکھلو کنور کی لاج - روپ نے تیرے

من موہا مہاراج روپ نے تیرے

## ملار دیگر

امنڈ گھمنڈ آئی کاری بدریا

انترہ - چھائے رہی سیاں کی نگریا جب سے گئے موری سدھ ہو نہ لینی

بوہین بیتی سوری ساری عمریا          امنڈ گھمنڈ گھر آئی

## ملار دیگر

شیام بن گھٹا سیام نین بہاوے

انترہ - گھن گرجین لرجین جیا کا من - تا پہ دن ستادی - بیرن کویل

بولت نس دن - چاترک سبد ستاوے - شیام بن گھٹا سیام

## ملار دیگر

سکھی آؤ جھولا جھولین ری

انترہ - بیہا برسے بجلی چمکے بدرا گرجے ری - سکھی آؤ جھولا

انترہ - کویل بولے باغ بن اور بھورا جھنکارین رہی - سکھی آؤ

انترہ - پون چلت ہے ٹھنڈی پپیہا بولین ری

سکھی آؤ جھولا جھولن ری

## ملار دیگر

بجلی چمکے ڈر ہوئے لگے اُمڈے دریا دل سیام گھٹا

انترہ - لکھ لکھ پتیاں بھیجوں نند کو - پانچت پانی چھپر آئی اٹا

سبھی سنگار اتار دنگی - ہو نگی بیراگن کھول جٹا

بجلی چمکے ڈر ہوئے لگے

## ملار دیگر

بدرا اُمڈے بدری چھائی پاپپیہا پی پی رٹا رٹا - بدرا اُمڈے

انترہ - برکھا رت تو آئی سجنی پیا بن جیارا جائے پھٹا

اب کا پے سنگار کروں تو بتا موری بینک نہ بیرن بھائے گھٹا

بدرا اُمڈے بدری چھائی

انترہ - انگ بھبوت مل ڈھونڈن نکسی سیس بڑائے لٹی ہین جٹا

انترہ - رسیا - کارن ہی بیراگن جوہن دن دن جائے گھٹا

بدرا اُمڈے بدری چھائی

## ملار دیگر

اودہو سیام گھٹا گھر آئی

انترہ - جب سے گئے موری سدھ ہو نہ لینی - ایسی ٹھہرائی اب جیا مین سمائی

پیارے شیام گھٹا گھر آئی

انترہ - اب تو جائے رہیے کبری پر - اودہو تنگ لاج نہین آئی

پیارے شیام گھٹا گھر آئی

## ملار دیگر

جھولا کن ڈارو رے امریان

انترہ - رین اندھیری تال کنارے مورلا جھنگارین بادل کارے

بوندیان پڑین پہیان پہیان

جھولا کن ڈارو رے امریان

## ساون دیس

ساون گھن گرجے گھوم گھوم - برست سبس جل بھوم بھوم

انترہ - کویل کبر کوکلا بولین ہنس چکور جو ہون ڈولین - ناچت بن کیرت کلولین - مور مورنے جوم جوم

ساون گھن گرجے گھوم گھوم

انترہ - گاوین راگ راگنی بھاون - دمک رہے مانو چھب دامن جھونٹا دیت رپٹ گج بامن - پایل باجے جھم جھوم جھوم

ساون گھن گرجے گھوم گھوم

انترہ - بجے کرت سمن سُر ہرکھت - اندر نسان بجاوت ہرکھت داس گنیش جنگل چھب نرکھت - چھائے رہو سکھ روم روم

ساون گھن گرجے گھوم گھوم

## ملار مصنفہ دیبی داس

امنڈ گھمنڈ برست بدرا ری - گھن گرجت ات گھور - مائی بن بولن لاگے مور

انترہ - چمک چمک دامن ڈر پاوت ریت ہے جیا مور - سونی سیج رین اندھیاری مدن ستاوت جور - کہت پکار بہال برہنی - سیدہ نے نند کشور

مائی بن بولن لاگے مور

انترہ - جیسے جل بن مین دکھت ہوئے - دہیان دہرت جل اور نیسے دہیان رہت موے ہرسون - جیسے چند چکور

مائی بن بولن لاگے مور



انترہ - تانی سے پر مین بجائے - بندرابن کی اور دیبی داس
کرشن رادھا کے چرنن لاگی ڈور - مائی بن بولن لاگے مور

## ملار دیگر

پیابن جیارا ترسے - کوئی جائے کہوان سے - ای سکھی پیابن جیارا

انترہ - بولت مور شور ات بھاری - کوکت کویل کاری - جھینگر جھین جھین چھین چھین چھنکارین ڈرا گت دادر سے

پیابن جیا ترسے

انترہ - کاری پیری گھومری گھوماری گھٹا چھائی - حقیر پیا نے سدھ بسرائی - امنڈ گھمنڈ گھر آئے بدرا - رم جھم مینہا برسے

سکھی پیابن جیا ترسے

## ملار دیگر

ہو مجھری رات کاری رسیان بن لاگے بوند کٹاری - ہو مجھری رات

پیابن لاگے بوند کٹاری

انترہ - گھن اندر گھن باہر ٹھاری - گھن گھن چوٹ اٹاری

ہو مجھری رات کاری

انترہ - ایک تو مردن مین برہا کی ماری - دوجے ٹھنڈی ٹھنڈی سانس بھرون تھی - پہلرنگ پیا گھمنی کہند ناری - ہو مجھری

پیابن لاگے بوند کٹاری

ملار — موری پاتی لینا جائیو

انترہ - سُن رے پنگوا پیا مورے - توری چونچ مڈہاؤ ونگی سونے سے

موری پاتی لینا جائیو

### ملار دیگر

چمک چمک گھر آئی بدریا - وامن نگٹ کوند کوند

انترہ - مورے سبہی انجہو اڈا روی - نای آنکھ تین چوند چوند

چمک چمک گہر آئی بدریا

### ملار دیگر

مورو نورنگ جوبن نوبہار موہے برہا ستاوت بار بار -

انترہ - ایک تو مارے بسنت کی دوجی برہن اپنے کنست کی - تیجی کویل

امبھ ڈار - چوتھے پاپی پپیا کرے پکار - مورا نورنگ جوبن نوبہار

### ملار دیگر

بانکی ادا تیری بس گئی نینون مین آئے

انترہ - پیر کٹھن پیارے عشق کی یہ دکھ سہا ہے سجائے - بانکی ادا تیری

انترہ - دہیر دہر دن کیسے شیام بن دیکھو آپ تبلے

جب سے گئے سوامی پاس سے سدہ نہین لینی آئے

بانکی ادا تیری بسگئی

انترہ - کنور پہ ساجی کر پاپ کرو رہے سدا سہائے

بانکی ادا تیری بسگئی

## انتخاب خیال مرہٹی بنارسی گر

یہ نندلال جسودا کو ڈولارو کنیہا — لیگو سکھی ری میری دودھ کی ماتھنیا
سن سکھی ایک دن کانہہ میرے گھر آیا — دودھ گورس دے ڈہلکائے اور مکھن کھایا
دودھ کی ماتھنیاں ہاتھ مین لیکے دہایا — مین دیکھا چوری کرت پکڑ بہلایا
اُن پہاڑ و میرا چیر بین توری بتیان — لیگو سکھی رے میرے دودھ کی ماتھنیا
وہ کشتم کشتا مجھ سے کرنے لاگا — متھنا بھی لیگیا ہاتھ چھڑا کر بھاگا
اتنے مین ہوگیا بہو سسر گھر جاگا — پت نے مجکو ایک لنگ لگا کر نبا گا
ڈر ساس نند کا ہم سے لگے جھٹیان — لیگو سکھی ری میری دودھ کی ماتھنیا
۳ سن سکھی سیام سے منہنی کیو نکر پاؤن — موئے مانگن آوے لاج بہت سکھچاؤن
ہے نا نہ جانے سنکھ شرماؤن — دوری سے نن کھت بھیک دیکھ للچاؤن
لکھ دہر کے بنسی بجائے تان رس بھیان — لیگو سکھی ری میرے دودھ کی ماتھنیان
۴ وہ سندر سانورا میری نظر جب آئے — پلکون سے ماری سین نین مٹکاوے
بنسی مین موہنی ڈال مجھے لبجاوے — ایک نظر دیکھا کے تن مین ہر لیجاوے
ہے بر چین اُپجو بڑو وچھیل چکنیان — لیگو سکھی ری میرے دودھ کی ماتھنیان
۵ ماتھے پر چندر مان مور مکٹ براجے — کانون مین کنڈل کر مرلی راجے
ایک بڑی ناک بلاق ادہک چھب چھاجے — سانوری صورت پر زرد پتیا مبر راجے
کٹ کن کن باجے پگ پر لچے پیجنیان — لیگو سکھی رے میرے دودھ کی ماتھنیان
بھولا لکھ بھولی بنیان لگنی بیاسی — سن چاہے چت پریم رادس نیار سہی
گوپن سے مگن ہوئے گردہاری — کہین دیبی سنگ مین کرشن تیری بلہاری

دنرات تمہارا دھیان دھرے ہے دنیاں

لیگیو سکھی ری میری دودھ کی ماتھنیاں

## خیال دوسرا

ہم تیرے عشق بین بار ہیت دن بھٹکے
کئی سر تیرے عشق بین کٹ کے
کئے رنج والم منظور ذرا نہین ٹھٹکے
کئی لاکھ وضع کے دئے ہین تو نے جھٹکے
جسوقت تیری وہ زلف ناگنی سٹکے
گر دیکھے کالا ناگ تو سر کو پٹکے
ہم عاشق ہین مجذوب کہان جائین ٹھٹکے
لیلی سے لگا یا دل مجنون نے ڈٹکے
سولی پر چڑہ منصور اوسی پر لٹکے
دیکھا جو تجہے دلگیا جہان سے ہٹکے
اب کہلے کوارے یار کپٹ کے پٹ کے
سر مور مکٹ کٹوہ سے زری کے پٹکے
کہین بنارسی ہم عاشق ناگر نٹ کے

اب ملا ہمین تو صنم کہلے پٹ گھٹ کے
پھر پایا ہم نے نام تمہارا رٹ کے
وبکی وحشت سب نکلی جھپٹ جھپٹ کے
اب ملا ہمین تو صنم کھلے پٹ گھٹ کے
کوئی ادہر سے ہو کے جا ادہر ادہر سے جٹکے
چڑہ جاسے زہر زلفو نکو وہ گھر کو سٹکے
اب ملا ہمین تو صنم کہلے پٹ گھٹ کے
تن بدن پایا سب کا ٹا سی سے اٹکے
نہین ذرا نوک سولی کی جگر بین کھٹکے
اب ملا ہمین تو صنم کہلے پٹ گھٹ کے
دلہین پاوے دیدار دہ ہنسی ہٹ کے
کہین دیبی سنگہ بین عجب چھیل نٹ کھٹکے
اب ملا ہمین تو صنم کھلے پٹ گھٹ کے

## خیال تیرا

اس جیا مین آکر وہی شخص جتیا ہے
مین ایک بیر ہم گوسٹ گھٹ جانے
کر بہین تجہے اس مایا کو اسبہانے

جو جیتے جی مرجاسے وہی جیتیا ہے
جو کوہی برا کہہ جائے برا نہین مانے
اپنے اتم مین رام رام پہچانے



سن بہی کام پہلاد بہگت کیتا ہے
دہرو نے بنا گا سب راج مار کے منکو
دن رات لگا کر دہیان بہجو بہگوانہ
نج موہ مایا جو رام نام لیتا ہے
پہلاد بھگت نے اپنا جب من مارا
نرسنگہ روپ سری نارایں نے دہارا
چھون وید شاستر کہبن بہی گیتا ہے
سب کام چھوڑ کے نام دہنی کا لیجے
کہے دیبی سنگہ ہر بھگت پر بہو تے کیجے
ب بنارسی ہر امرت رس پیتا ہے

جو جیتے جی مرجائے وہی جینا ہے
گر سے لیکر اپدیش چلے گئے بن کو
اب مورکھ پرانی جیت چھوڑا بہمانا
جو جیتے جی مرجائے وہی جنیا ہے
تو ہرنا کش کا نام اڑا مارا ارا
نگھ سے نی پھاڑا پیٹ اسر سنگارا
جو جیتے جی مرجائے وہی جیتیا ہے
بن آوے تو پر سوارتھ سر دیجیے
ہر ہر کہنے سے نہین عمر کہہ چھیجے
جو جیتے جی مرجائے وہی جیتیا ہے

## خیال چوتھا

اس جگ بین جب لگ پار بسا وے
اس جگ بین نانگنا یار پاپ کی لوٹے
سنناوہ مانگنا ونبلے ہو گئے موٹے
اس نر کو نانگنا جو چاہے کملاوے
رنا بہتر یہ بات بھول نہین کیجے
جب جوگ پنیا جن اسدم سب چھیجے
ہے پورا موت کا وقت آنکھ نثر نا وے
ول لیل ہو یا ہو وے سو راجی کا

مت کوئی کسی کے دوارے مانگنے جاوے
ناگن سگئے بل کے دوار رام بہئے چہوٹے
ناگن کی برابر اور گرم نہین کھوٹے
مت کوئی کسی دوارے مانگنے جاوے
سب جائے پڑبن بوجھ و قرس لیجے
جب نر نے نکہہ سے کہا ہمین کچھ دیجے
مت کوئی کیسکے دوارے مانگنے جاوے
جو چاہے مانگنے ترنت بیری رنگ پھیکا

بعضے نہین دیتے جیز نام کولی کا
دہرک جیون جگ مین اسکا دیدن گاوگے
۴ جب عرض منڈ نے اپنی عرض گنوا لی
جو ہونی اسکی اس نے راہ بتائی
پھٹ مارا ہوکی بھری دل مین پچھتاوے
۵ جب وقت پڑے تو جائے مانگنے سو رے
جو ہونگی وہنی اشنایات کے پورے
پر سوارت کوئی برلا سبس گنا وے
۶ دنیا مین دینا مردون کا سو کہا ہے
ہے برا مانگنا ویدون نے بیا کہا ہے
تو مانگ دیکھ پر بنا بھاگ نہین پاوے
۷ یہ میری عرض تم سنو سبام سکھ رائے
اپنے گھرسے میری پوری کرو سب آسی
سالک کے بیٹھی باقی سہامن بھاسے

ماتھے پڑا و سکے جرہ ماکنگ کا ٹیکا
مت کوئی کسی کے مانگنے دوارے جاوے
کالا منہ کر کے گیا مانگتے بھائے
اسکے منہ پر پھر چھڑی عرش کی سیاہی
مت کوئی کسیکے دوارے مانگنے جاوے
ہو جائے تمانے وہی دل کی مغروری
اپنے سے زیادہ سمجھین اسکی ضروری
مت کوئی کسی کے دوارے مانگنے جاوے
دیکھ پرانی نے انت پریم چا کہا ہے
اس جگ مین مانگنا کام کا منا ہے
مت کوئی کسی کے دوارے مانگنے جاوے
مت بھو مانگنے مجھے کسی کے پاسی
میرن چینی چند کہین دیبی سنگھ خاسی
مت کوئی کسی کے دوارے مانگنے جائے

## خیال پانچوان

جو عشق کرو گے جی سے گذر جاوگے
ہم نہین مت مین عشق کیا کرتے ہین
دن رات جگر کے زخم سیا کرتے ہین
[illegible]

گر نچے تو پہر شیدائی کہلاؤگے
سب اپنے خون کو آپ پیا کرتے ہین
اس یار کے ہاتھون بار جیا کرتے ہین
ہم تو بھی انکا نام لیا کرتے ہین



تم کہان تلک اب خون جگر کہاوگے
مین نے تو اپنے دلپر یہ ٹھانی ہے
حیران ہوا وسکے غم مین حیرانی ہے
اب اسکے عشق مین طبیعت ٹھانی ہے
تم تا بہ حشر تک نہین اوسے پاؤگے
۳ کچھ سہج نہین ہے عشق بلا آفت ہے
دل جان جگر سے اب میری اسکی الفت ہے
دیکھا ہم نے مطلب کی یہ خلقت ہے
اس کوچہ مین تم قدم اگر لاؤگے
۴ اب ہم تو سدا عشق مین ہنسی رہتی ہین (۱)
پیارے کی نظر کے بیچ لیسے رہتے ہین (۲)
خیال گر نیارے کے ساتھہ خیال گاؤگے
آسمان سمجھکر زمین پہ خاکساری
لیلی بنکر مجنون کی صورت پائی
منصور جان کر اپنی جان گنوائی
سکھ مانا پنے دکھے جو میری نلیان
۲ گلزار سمجھکر خار جگر پہ رکھا یا

گر نچے تو پہر شیدائی کہلاؤگے
اب دیکھون وہ دل کیسا نورانی ہے
ہر شہر مین صحرا کی خاک چھانی ہے
اس پیارے کی کچھ مجھ سے مہربانی ہے
گر نچے تو پہر شیدائی کہلاؤگے
خون پینا کہانا غم میری عوت ہے
اتنو ہر دم اس پیارے سے صحبت ہے
آسان نہین ہے عشق بڑی آفت ہے
گر نچے تو پھر شیدائی کہلاؤگے
اپنے دل کو ہر وقت کسے رہتے ہین
کہین دیبی سنگہ وہ سدا ہنستے رہتے ہین
گر نچے تو پھر شیدائی کہلاؤگے
او عیش سمجھکر کرتا پھرون گدائی
عزت کو سمجھکر اٹھالی ابرو سوائی
دیدار کی خاطر داب پے گرشی چھڑائی
لامکان سمجھکر پھرے یار کی گلیان
راحت کو سمجھکر رنج والم اٹھایا

ہنس نے سمجھکر رونے کا تار لگایا
اور صبر کیا تو اپنا دل گھبرایا

نزدیک سمجھکر ہین ڈہتی دور بہر آیا
ٹھوکر پانو کی ٹوٹی سبھی انگلیان
کعبہ کو سمجھکر بیٹھے بت خانہ مین
زلفونکو دیکھکر اولجہا دل شانہ مین
زندگی سمجھ لی اپنا جی جانے مین
گر پڑے دوڑ کر دلکو ہوئین تل ملیان
مے سمجھکر کے پینے لگے اشک سورو کے
سمجھے ہے نفع اب بھجے گا کانٹھ کا کھو کے
اکتائی حاصل ہوئی بھروسہ دو کے
اُس گل کے واسطے اُٹھائی سب نے گلیان

پایا تو جہان مین اپنا ہی اپنا پایا
لامکان سمجھکر پہرے یار کی گلیان
بستی کو سمجھکر جا بیٹھے ویرانہ مین
یا نہین جو سنی تو پڑ گئے غم کھانے مین
وحدت کو سمجھ چل پی لے پیمانے مین
لامکان سمجھکر پہرے یار کی گلیان
اور ہوش سمجھ بے ہوش رہے سو کے
بے سمجھ ہوئے سر پر تہر ڈہو ڈہو کے
کہی بنارسی یہ خیال ہو ہو کے
لامکان سمجھکر پہرے یار کی گلیان

## خیال چھٹا

تو چشم جگر اور جان نہین جانان جاتا
کس نے تجھکو باندہا ہے بنا جو بندا
تو اپنے آپ دیکھو نہو مت مندا
گر تو نے اپنے تئین جسم نہین جانا
یہ ہاتھ پاؤن اور سر بہی نہین کچھ تو ہے
نہ سنجا عورت اور نر بھی نہین کچھ تو ہے
تو اپنے پہچانین اپنے آپ سمایا
روپا نہ بنا آہ نے سیر کچھ تو ہے

پھر کیون نہین خدا کہتا جو تو ہے دانا
اور کون پیچ کا جھمیر پڑا ہے پھندا
ہے کونسی وہ بد بو جو ہوا تو گندا
پھر کیون نہین کہتا خدا جو ہے دانا
سینہ اور بازو پہ بہی نہین کچھ تو ہے
جن دیو پری پیکر نہین کچھ تو ہے
پھر یون کیون ہی کہتا خدا ہو جا تو دانا
منہ زبان چشم واللہ نہین کچھ تو ہے

کعبہ قبلہ درگاہ نہین کچھ تو ہے
مسجد بھی نہین تو بنا وہ ہے بتخانہ
تقدیر اور پریشانی بھی نہین تو ہے
ارواح اور غلمانی بھی نہین تو ہے
یہ بنارسی کا سمجھ سخن مستانہ

اور حرم کی بہی راہ نہین کچھ تو ہے
پھر کیون کہتا خدا جو تو ہے دانا
آتش اور ہوا گل پانی بھی نہین تو ہے
اس جسم کی ذرا نشانی بھی تو نہین ہے
پھر کیون نہین کہتا خدا جو تو ہے دانا

## خیال ساتوان

گوالن سے کرشن جی کہین ہنس کر بولی ہین
کہین دودہ بیچن یہ کہانسے گٹھری پائی
یہ سنت بچن تو گوالن مسکائے
مت بولو ایسا بچن میری ٹولی ہین
پھر کہین کرشن تم ہمکو دکھلاؤ
یون کہین گوالن ہٹو اودھر کو جاؤ
پھر کہین کرشن اپنی بتیان بولی ہین
او سو قت کرشن نے ایسی موہنی ڈالی
سب کھوٹ کے انگیا اُسکی دیکھی بھالی
نت ایسی لیلا کرین کرشن ہولی ہین
نغمی یہی اچھا گوالن کی کرشن بلجا وین
کہین دیہی سنگ جو کرشن کے انت گا وین
کہین بنارسی کیا ہے انگیا بولی ہین

یہ کہا چرا لے جات ہو تم چولی ہین ..
اس مین ہی ہوتی ہانک دین دیکھائی
اور لگی گالیان دینے بہت رسوائی
یہ کہا چرائے جات ہو تم چولی ہین
جو چوری نہین ہے کرت تو کیون شرماؤ
مت کرو ہنسی کی بات نہ مو ہے لیجاؤ
تم کہا چرائے جات ہو چولی ہین ..
گوالن مدہ مین بھی چور نہ بولی جالی
دونون کچہ لینے پکڑ ہنسی بن مالی
یہ کہا چرائے جات ہو تم چولی ہین
اور پکڑ بھیان مولو گلے لگا وین ..
وہ جیتے ہی جی جیون مکتی پاوین
یہ کہا چرائے جات ہو تم چولی ہین

## خیال آٹھوان

۱ ہے اوپر کوان اور نیچے جسکے ڈوری
پانی بھرتین پنہارن چورا چوری

ڈوری کے اوپر گھرنی چکر کھاوے
وہ مدہر مدہر دہن بولی سوہی سہاوے

جب تلک وہ ڈوری کوئین آوی جاوے
تب تلک کوان وہ نہین سوکھنے پاوے

اوس کوئین کے اوپر کھڑی ہزارون گوری
پانی بھرتی پنہارن چورا چوری

۲ مُنہ بند کوئین کا ہے اور پانی در سے
وہ دیکہے جسکی ڈور لگی ہے ہر سے

جب پنہارن کچہ کام نہ رکہین ہر سے
تب امرت جل سے جکہین چہپین گہرسے

وہ نت اُٹھ گاگر بھرین بنی رہین گوری
پانی بھرتین پنہارن چورا چوری

۳ جب اُلٹا ول وہ ہوگیے جاتو پانی آوے
پھر سینچے اپنا باغ امر پھل کھاوے

ہے کٹھا وہ ڈول اور کون نباوے
جو پورا جوگی ہوئے تو سوہے تباوے

۴ اُس کوئین پر گنگا جمنا سرسوتی ہے
اور مہادیو انباشی پار وتی ہے

اُس کنوئین کے اوپر ہنین چلے بر جوڑے
پانی بہرتی پنہارن چورا چوری

نونا تہ چوراسی مسدہ اور بال جتی ہے
نانا پرکار کی اُس مین ہیل بتی ہے

ہے راہ وہان کی بہتی سانگہر کہور سی
پانی بہرتی پنہارن چورا چوری

لاکہون پنہارن ایک وہان پنہارا
اُس پنہاری نی سبکو بھردی دہارا

جسنے پایا وہ تیر جنم سدہارا
کہین نہارسی اُسکی گت اپرم پارا

وہ نہاوے جس کا پنتھ ہوا گھوری
پانی بہرتی پنہیارن چورا چوری

لاونی اختتام رسید
بہار غزلیات ہین

## غزل ظفر

دل و جان و دین و ایمان ہی جولینا ہے صنم لیلو
کرونگا عذر دینے مین نہین مجہسے قسم لیلو

ہمارا منہہ کہان لین بولے اُنکی رضامندی
کہین جبتک منہہ سے کہ ہان راضی ہین ہم لیلو

تم آئے عین گرمی مین نکلکر حرم سے ابی انکو
کوئی دم نخل مژگان کی ذرا سایہ مین دم لیلو

ابھی مین ای عزیز و گورکی تنزلین جا پہونچون
جنازہ دوش پر میرا جو تم دو دو قدم لیلو

یہی ہے حضرتِ دل عشق کے بازار مین سودا
اگر لینے ہو اپنے واسطے تم غم الم لیلو

روانہ عشق نے کی ساتھ میری فوج انکو نکی
اگر چلتے ہو تم اے نالہ ہائے دل الم لیلو

نہین ہے اعتبار اونکا وہ کہکر ہین بگر جاتے
نوشتے اونکی باتونکے ظفر تم یک قلم لیلو

## غزل عزیز

واہ وا جوبن پہ تیرے کیا بہارین چھائیان
دیکھکر تیری ادائین تیر دلکو بھائیان

عین مستی سے جب آنکھین باغ مین دکھلائیان
جسقدر کہ نرگس کی کلیان تہین سبہی جھلائیان

عارضِ رنگین پہ تیری لفین ہین یہ آئیان
یا کہ ہین مہتاب کے اوپر گھٹائین چھائیان

حسن نے تیری بہارین کیا ہمین دکھلائیان
ناز نے تیری ادا کیا کیا ہمین تبلائیان

صورت مہتاب پر اکثر گھٹائین چھائیان
پر نہین چہرہ پہ تیرے ہمنے دیکہین چھائیان

دیدۂ انصاف سے دیکھو تو وہ رشکِ چمن
بلبلو پہ پھولو پہ تم کیون اسقدر اترائیان

گر کبھی دیکھیگا اُس شمشاد قد کو سرو تو
بھول جاویگا تو لینی باغ مین انگڑائیان

بن تیری صورت کو دیکھے کب ملے ہمکو قرار
کیا ہوا جو ماہ رُخ نے صورتین دکھلائیان

دیکھکر جوبن ترا گلزار نے پائی بہار
پر ستم ہے بلبلون پہ تیری استغنائیان

ہے عزیز انداز تیرا جان و دل کیواسطے
آنکھین اپنی جب چمن مین ناز سے دکھلائیان

# غزلیات تصنیف منشی کنور سین صاحب

## غزل

رکھ سب کو شاد تو بھی ہنسی سے گذار دے
آئینہ ضمیر مین کیون تو غبار دے
دنیا مین چند روز خوشی سے گذار دے
مت دلکو رنج تو کبھی اے ہوشیار دے
ہے زیست مستعار گل مہر او روفا
ہے ایک رات دن نزا اس دہر مین مقام
ظالم خدا کو مان نہ کر ظلم کا خیال
آیا ہے تو شراب محبت سے مست ہو
نخل مراد فیض کے پانی سے ہو ہرا
سچ ہے کلام ذوق سُناتا ہی یہ عزیز
اس جبر پر تو ذوق بشر کا یہ حال ہے

دل کو نہ رنج تو کبھی اے ہوشیار دے
کیون تلخیون دہر کے اپنا قرار دے
جس سے ہے تو یاد وہ شے یادگار دے
اک دن جواب زندگی مستعار دے
بو اس چمن مین رنج کا دلمین نہ خار دے
سرمہ نہ چشم ماہ مین اے خاکسار دے
مظلوم آہ کا نہ کوئی تیر مار دے
ایسا نہو کہ یان اوسے تر شی اوتار دے
میٹھی زبان سے بول نہ ترشی کو بار دے
اور اوسکو اپنے دل مین جگہ اے نگار دے
کیا جانے کیا کرے جو خدا اختیار دے

## غزل

ہین مزے موسم برسات کے دلدار کے ساتھ
زندگانی کی حلاوت تو ہی گلزار کے ساتھ
جبکہ گلشن مین ہو گا گلشن رخسار کے ساتھ
جانہ دو چار قدم بھی کبھی اغیار کیساتھ
حال دل اسکو سُنا جو کہ سُنے پیار کیساتھ

بوے گل خوش نگر یار وفادار کے ساتھ
لطف گلزار جب آتا ہے کہ ہو یار کیساتھ
نگر ہی یار مین وہان کیا در و دیوار کیساتھ
بیٹھ دم بھر بھی نہ تو یار بد اطوار کیساتھ
قصہ غم کا بیان نگر کسی غمخوار کے ساتھ



زندگانی سے ہے مقصود اطاعت تیری
تیرے بندون سے ایک بندۂ مسکین عزیز

دل ہے شام و سحر صاحب انوار کیساتھ
لطف کر عرض ہے یہ داور دلدار کیساتھ

## غزل

بھرا دامان پڑا جب مرے جانان کیساتھ
ہے لباس آج مرا اوس مہ تابان کے ہاتھ
دامن جان ہے مرا میرے نگہبان کے ہاتھ
دل ہے دامان مین دامن ہے مرے جانکے ہاتھ
تو نے دامن کو لگایا جو یہان آنکے ہاتھ
میری پوشاک عنایت سے عطا ہو مجکو
دونو عالم مین عزیز ہمکو کرینگے خوشحال

جان دامن مین پھنسی دل ہوا دامان کیساتھ
ساری پوشاک پڑی مہر درخشان کیساتھ
آبرو ہے مری اوس شہ ذیشان کے ہاتھ
دامن دل ہے مرا شوخ خوش الحان کے ہاتھ
دل لیا صبر لیا پست ہوئے اوسان کے ہاتھ
دیکھ تو کاہنتے ہین عاشق حیران کے ہاتھ
آبرو ہے میری ایمان مری بھگو انکے ہاتھ

## غزل

ہمارا کعبہ یہ دل تیرا آستانہ ہوا
نگاہ ناز اد ہر لطف دوستانہ ہوا
خدنگ ناز ترا چشم سے روانہ ہوا
تمہارے حسن کا محفل مین جب فسانہ ہوا
ہزار شکر خدا پھر تمہارا آنا ہوا
مین اپنے طالع بیدار پر ہون اب نازان
تیری نگاہ تبسم سے اے گل خوبی
عزیز سر یہ ہمارے ہین دین و دنیا مین

جہان مین ایک تو ہی صاحب یگانہ ہوا
نثار اُس پہ یہ دل میرا خاد مانہ ہوا
نکل کے چشم سے دل اُسکا جب نشانہ ہوا
تو جان عاشق بیدل کا وہ ترانہ ہوا
تیری جمال سے روشن غریب خانہ ہوا
شفیق تجھسا مجھے دلبر زمانہ ہوا
یہ کھل کے گلشن دل جون چراغ خانہ ہوا
تمہاری مہر محبت کا شامیانہ ہوا

## غزل ذوق

| | |
|---|---|
| کسی بیکس کو ای بیداد گر مارا تو کیا مارا | جو آپ ہی مر رہا ہو اوسکو گر مارا تو کیا مارا |
| نہ مارا آپکو جو خاک ہو اکسیر بن جاتا | اگر پارے کو ای اکسیر گر مارا تو کیا مارا |
| خطا تو دلکی تھی قابل بہت سی مار کھانیکے | تیری زلفوں نے مشکیں باندھکر مارا تو کیا مارا |
| نہیں وہ قول کا سچا ہمیشہ قول دیکر | جو اُسنے ہاتھ میرے ہاتھ پر مارا تو کیا مارا |
| ہنسی کے ساتھ رونا بھی ہے مثل قلقل مینا | کسی نے قہقہا ای بیخبر مارا تو کیا مارا |
| کیا شیطان مارا ایک سجدہ کے نکرنے مین | اگر لاکھوں برس سجدہ مین سر مارا تو کیا مارا |

دل بدخواہ مین تھا مارنا یا چشم بدبین کا
فلک پر ذوق تیر آہ گر مارا تو کیا مارا

## غزل

| | |
|---|---|
| پھینک دینی تھے نہ قاتل تجھ لیوں جیر کے پر | قابل دفن تھے ہر بلبل دلگیر کے پر |
| اے مصور وہ کہاں صنعت نقاش ازل | دیکھنے ہی کے ہین ہر طایر تصویر کے پر |
| جب مقدر یہ الٹتا ہے تو ہیچ ہے یارو | آگے تقدیر کے بھی جلتے ہین تدبیر کے پر |
| جن پروں مین یہ کبوتر کے بندھا تھا نامہ | جھڑ گئے ہائے وہ اُس قاتل بے پیر کے پر |
| تیغ زیبا تو ہے قاتل کمر نازک پر | خوف آتا ہے مجھے بوسے سے شمشیر کے پر |

حال سوزش کا لکھا جائے جبھی اسکو شتر بر
جائے قرطاس ہوں پروانہ دلگیر کے پر

## غزل دیگر

| | |
|---|---|
| کچھ نہ لوے حال سنکر وہ دل دلگیر کا | یوں رکھے لب بند گویا تھا دہن تصویر کا |



| | |
|---|---|
| ہوں ترے اے یار کہ ہو وصل اُس بت بے پیر کا | ہو چکے ہونا ہے جو کچھ اب مری تقدیر کا |
| کس بلا کے ہین خدا جانے ہے مژگان یار | سوئی سے گو ہین ولیکن کام دین ہین تیر کا |
| یونہی سر پھوڑوائیگا دیوار سے سودائے زلف | جبتلک ہوگا نہ مجکو سلسلہ زنجیر کا |
| اس بھروسے پر پیا کرتا ہوں ہر دم مین شراب | توبہ پر پٹ جائیگا سارا گنہ تقصیر کا |
| اب تو سب کچھ چھوڑ بیٹھے ہاتھ تقدیر پر | جستجو کے وصل سے منہ پھر گیا تدبیر کا |

کھایا ایام مصیبت نے نہ پلٹا ای شریر
کچھ اثر دیکھا نہ ہمنے نالہ شبگیر کا

## غزل دیگر

| | |
|---|---|
| نہ دل بستی مین لگتا ہے نہ خوش آتا ہے ویرانہ | خدا جانے کریگا کیا اور کیا کیا دلکا گھبرانا |
| چھپا منہ کبھی بالوں مین مجکو گاہ دکھلانا | تمہین بھی خوب آتا ہے غرض آتش کا سلگانا |
| کہاں مجنوں کہاں فرہاد تھا لیکن وہ بھی افسانہ | بشر بھی اٹھ گئے ملت تھی جن سے اور یارانا |
| الجھنا آپ کا اب ہو گیا دشوار سلجھانا | غضب ہے منتوں پر بھی چلا جاتا ہے جھنجھلانا |
| شہیرا اٹھو چلو بہلاؤ دل اب اور باتوں مین | دگرنہ تم کو لے بیٹھیگا یہ ہر دم کا یہ غم کھانا |

## غزل دیگر

| | |
|---|---|
| رونے سے جوش گریان نکل گیا | اچھا ہوا کہ اشک کا طوفان نکل گیا |
| اے وائے ہمسے کیا وہ پری رو جدا ہوا | قبضے سے اپنے ملک سلیمان نکل گیا |
| احوال جسنے میرا سنا ہائے وہ بشر | وحشت سے کرکے چاک گریبان نکل گیا |
| ہینے سوال بوسہ کیا کیا قصور | گر منہ سے اتنا میری جان نکل گیا |
| خانہ خراب ہو کے ترے عشق مین شہیر | آخر کو گھر سے سوئے بیابان نکل گیا |

## غزل نسیم

گر ہمنے دل صنم کو دیا پھر کسیکو کیا
اسلام چھوڑ کفر لیا پھر کسیکو کیا

ہمنے تو اپنا گریبان کیا ہے چاک
آپ ہی سیا سیا نہ سیا پھر کسیکو کیا

اپنی زندگی ہیان مثل حباب ہے
گو خضر لاکھ برس جیا پھر کسیکو کیا

آنکھین تمہاری لال صنم کچھ نشہ پیا
آپ ہی پیا پیا نہ پیا پھر کسیکو کیا

دنیا مین ہمنے آکے بھلا یا برا نسیم
جو کچھ کیا سو ہمنے کیا پھر کسیکو کیا

## غزل مومن

اگر غفلت سے باز آیا جفا کی
تلافی کی بھی ظالم نے تو کیا کی

نہ کچھ بیری چلی باد صبا کے
بگڑنے بھی زلف اوسکی بنا کی

رہی سرگشتگی باد فنا کی
بگولا بنکے خاک اپنی اوڑا کی

وصال یار سے دونا ہوا عشق
مرض بڑہتا گیا جون جون دوا کی

وہ سوتے بے حجابانہ رہی ساتھ
نگاہ شوق کام اپنا کیا کی

ابھی اس راہ سے کوئی گیا ہے
کہے دیتی ہے شوخی نقش پا کی

کہین کیا کسطرح گذری شب وصل
گھٹا کی رات اور حسرت بڑہا کی

کسی نے گر کہا مرتا ہے مومن
کہا مین کیا کرون مرضی خدا کی

## غزل

کیا کمان ابرو نے ایک تیر نظارا مارا
جسکے لگتے ہی جگر ہوگیا پارا پارا

کیا تجھے اور نہ تھا ہستی کے جنگل مین شکار
مرغ دل تونے جو صیاد ہمارا مارا

سات تنہائی مین آتا تھا تصور تیرا
ذکر تیرا ہے کیا آہ کا نعرہ مارا

ہمنے پھینکی تھی کلی اُس کی طرف لالہ کی
اُسنے شوخی سے ہمین پھول ہزارا مارا

ہیچ دنیا کیلیئے کچھہ نہ سکندر نے کیا
آپ کے روز جیا کس لیئے وارا مارا

## غزل

کہو بلبل سے لیجاوے چمن سے آشیان اپنا
پڑے ہے گر صد ہزار افسون نہوگا باغبان اپنا

اُٹھا کر لیچلی بلبل چمن سے آشیان اپنا
کہا گل سے کہ لے ای بیوفا ہے مکان اپنا

ہوئی جب باغسے رخصت کہا رورو کی یا قسمت
لکہا تھا یون کہ فصل گل چھٹیگا آشیان اپنا

اری صیاد یون چاہے تو جی ورجا نسے جاحضر ہیون
ولیکن طوق قمری کیطرح کرکے نشان اپنا

مگر دل سے تبار کھتا علی گوہر سے پیار یکو
وہ حکم شاہی کتنا تہا ولے نہا مہربان اپنا

## غزل

عدم سے جانب ہستی تلاشش یار مین آئی
ہوائے گل سے ہم کس وادئی پرخار مین آئے

اگر بخشے زہے رحمت نہ بخشے تو شکایت کیا
سر تسلیم خم ہے جو مزاج یار مین آئے

نہ پوچھو اہل محفل ہے دیوانونکی بیتابی
یہان مجمع تماشایان ہے [illegible] بازار مین آئے

اشارہ ہے یہی اُنکی لب شیرین کے خال لونکا
ملانے کو نمک ہم شربت دیدار مین آئے

خریدارون مین عاشق اپنے نامونکہ ہین لکھواتی
تماشہ ہے وہ یوسف بنکے ہین بازار مین آئے

بجا کرتے ہین نحو احتمال صدق و کذب آتش
بہت سی مختلف احوال بھی اخبار مین آئے

**تمام شد**

# اشتہار

یہ کتب مصنفہ زبدۃ الحکما حکیم احمد علی صاحب مالک رسالہ تکمیل الحکمتہ لاہور۔ راقم الحروف سے ملسکتی ہین

**معمول احمدیہ** ۔ فن جراحی کے متعلق تین حصہ پر منقسم ہے ڈاکٹری و یونانی علاج اور اُسکی مطابقت مین لاثانی ہے تشخیص مرض بیان اسباب و علاج امراض مین نو آموز مبتدیون کیلیئے ایک مستقل درسی کتاب و منتہیون کیلیئے ایک عمدہ دستور العمل ہے جسمین دیسی اطبا کے اسرار مخفیہ صدریہ ڈاکٹری فن کے نو ایجاد اصول و فوائد عام فہم سلیس اُردو عبارت مین بیان کیئے گئے ہین ہر ایک مرض کے ضمن مین ویدک یونانی اور ڈاکٹری کے سریع التاثیر نسخہ جات درج ہین اور ہر مواقع پر تصویرین بھی دی گئی ہین جسکے صرف مطالعہ سے عام لوگ بھی اچھے حکیم حاذق او طبیب و ڈاکٹر بن سکتی ہین قیمت حصہ اول عہ حصہ دوم عہ ۔ حصہ سویم عہ ہے

**کتاب اسرار التصوف** ۔ اس متبرک کتاب مین سینکڑون دقائق عجیبہ و نکات غریبہ دلائل عقلی و نقلی کے ساتھ قلمبند ہوئے ہین جو اہل تصوف کی جان اور اہل عرفان کی روح روان ہے ہر ایک مقاصد کے مفصل بیان سے وجدانی امر کی کیفیت اور گوناگون مشاہدات و تجلیات بخوبی معلوم ہوتی ہے۔ غرض جمیع مسائل تصوف مین حاوی اور قرآن شریف و حدیث نبوی کا لب لباب ہے

قیمت حصہ اول ۱۲؍ ۔ حصہ دویم عہ     محصول ڈاک علیحدہ ہے

**المشتہر**

محمد عبداللہ المعروف ملک ہیرا تاجر کتب لاہور بازار کشمیری سے ملسکتی ہین۔